وَهٰكَذَا وَهٰكَذَا مِنْ بَيْنِ يَدَيْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ وَعَنْ يَمِيْنِهٖ وَعَنْ شِمَالِهٖ وَقَلِيْلٌ مَّا هُمْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اور روایت ہے ابی ذر سے کہا پہنچا میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پاس اور وہ بیٹھے تھے کعبہ کے سایہ میں پس جب دیکھا
مجکو فرمایا وہ نہایت ٹوٹے میں ہیں قسم ہے پروردگار کعبہ کی پس کہا میں قربان ہوں تمہارے باپ میرا اور ماں میری کون ہیں وہ فرمایا کہ وہ بہت جمع کرنے والے مال کے مگر جس شخص نے خرچ کیا ادہر اور ادہر اور آگے اور پیچھے اور طرف داہنی
جیسا کہ بیان کیا آگے کی اور پیچھے کی اور داہنی اور بائیں اور کم ہیں وہ نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے **ف** حضرت ابوذر صحابہ نے فقر اختیار کیا تھا فقر کو غنا پر حضرت نے انکی تسلی کے لیے یہ حدیث
بیان فرمائی اسمیں اشارہ ہے طرف فضیلت فقر کی ع

## الفصل الثانی

فصل دوسری **عن** ابی ہریرۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم السخی قریب من اللہ قریب
من الجنۃ قریب من الناس بعید من النار والبخیل بعید من اللہ بعید من الجنۃ بعید من الناس قریب من النار ولجاہل سخی احب الی اللہ من عابد بخیل
رواہ الترمذی روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے سخی نزدیک ہے اللہ کی رحمت سے نزدیک ہے بہشت سے نزدیک ہے لوگوں سے یعنی سب دوست رکھتے ہیں اسکو دور ہے آگ سے اور بخیل یعنی جو کہ
نہ ادا کرے جو کچھ کہ واجب ہے اوسپر دور ہے اللہ سے دور ہے بہشت سے دور ہے لوگوں سے نزدیک ہے آگ سے اور البتہ جاہل سخی بہت پیارا ہے طرف اللہ کے عابد بخیل سے نقل کی یہہ ترمذی نے **ف** جاہل سخی سے مراد ضد عابد یعنی جو کہ
ادا کرے فرض لیکن نوافل اور مراد عابد سے وہ ہے کہ جو نوافل بہت ادا کرے برابر ہے کہ عالم ہو یا نہو ع **وعن** ابی سعید قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لان یتصدق المرء فی حیاتہ
بدرہم خیر لہ من ان یتصدق بمائۃ عند موتہ رواہ ابو داود اور روایت ہے ابی سعید سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے البتہ دینا آدمی کا بیچ تندرستی اپنی کے ایک
درہم بہتر ہے واسطے اوسکے دینے سو درہم کے بیچ وقت موت اپنی کی نقل کی یہہ ابوداؤد نے **ف** یعنی تندرستی میں تہوڑا سا دینا زیادہ ثواب رکھتا ہے بہت دینے سے مرتے وقت ع **وعن** ابی الدرداء قال قال رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مثل الذی یتصدق عند موتہ او یعتق کالذی یہدی اذا شبع رواہ احمد والنسائی والدارمی والترمذی وصححہ
اور روایت ہے ابی درداء سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مثال اوس شخص کی کہ خیرات کرتا ہے وقت مرنے اپنی کے یا آزاد کرتا ہے یعنی بردہ وقت مرنیکے مانند اوس شخص کے ہے کہ تحفہ بہیجتا ہے یعنی طعام جس وقت کہ
پیٹ بہر چکتا ہے نقل کی یہہ احمد اور نسائی اور دارمی اور ترمذی نے اور صحیح کہا **ف** یعنی مرتے وقت دینے اور آزاد کرنی بردہ کے میں ثواب کم ہوتا ہے جیسا کہ کم ثواب ہوتا ہے بعد پیٹ بہر چکنے کی دینے میں اسلئے کہ دینا اور آزاد
کرنا حالت صحت میں فضیلت ہے جیسا کہ سخاوت کرنی وقت بہوک کی افضل ہے ع **وعن** ابی سعید قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خصلتان لا تجتمعان فی مومن
البخل وسوء الخلق رواہ الترمذی اور روایت ہے ابی سعید سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے دو خصلتیں نہیں جمع ہوتیں مومن میں ایک بخل اور دوسرے بد خلقی نقل کی یہہ ترمذی نے **ف** یعنی لائق نہیں ہے کہ مومن
کامل میں یہہ خصلتیں جمع ہوں یا مراد یہہ ہے کہ ہمیں نہیں پائیجاتیں یہہ خصلتیں نہایت جس کی اوس سے جدا ہی نہوں اور وہ راضی ساتہہ اونکی ہو اگر کبھی بمقتضاے طبیعت بشری کی خلقی یا بخل کرے اور بعد اوس کے پشیمان
ہو اور نفس کو ملامت کرے یہ منافی کمال ایمان کے نہیں اور مراد بد خلقی سے یہہ ہے کہ خلاف شرع باتیں کرنی یہہ جو لوگوں میں مشہور ہے جہنجہلانا اور سہولت کرنی امور میں اسلیے کہ بعض بعض شاخوں اسلام کے ہے ۳ ح **وعن**
ابی بکر الصدیق قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یدخل الجنۃ خب ولا بخیل ولا منان رواہ الترمذی اور روایت ہے ابی بکر صدیق سے کہا فرمایا رسول
خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ داخل ہوگا بہشت میں مکار اور نہ بخیل اور نہ بیسکر احسان کہنی والا نقل کی یہہ ترمذی نے **ف** نہ داخل ہوگا یعنے اول ہی نہیں داخل ہوگا بغیر عذاب کے بلکہ بعد عذاب کے داخل ہوگا اور بخیل سے وہ مراد ہے
کہ حق واجب مال میں سے نہ ادا کرے اور معنی منان کے ایک تو یہی ہیں جو مذکور ہوا اور دوسرے معنے اوسکے یہ ہیں کاٹنے والا یعنی جو ناتا اور نسبی انقطاع کرے اور مسلمانوں سے محبت کم رکھے ع **وعن** ابی ہریرۃ قال قال
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم شر ما فی الرجل شح ہالع وجبن خالع رواہ ابو داود اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے بد ترین خصلتوں کی آدمی میں جو ہیں
دو خصلتیں ہیں ایک نہایت بخل اور دوسرے نہایت نامردی نقل کی یہہ ابوداؤد نے **وسنذکر** حدیث ابی ہریرۃ لا یجتمع الشح والایمان فی کتاب الجہاد ان شاء اللہ تعالیٰ
اور ذکر کرینگے ہم حدیث ابی ہریرہ کی لا یجتمع الشح والایمان کتاب الجہاد میں اگر چاہیگا اللہ تعالیٰ

## الفصل الثالث

فصل تیسری **عن** عائشۃ ان بعض ازواج النبی صلی
اللہ علیہ وسلم قلن للنبی صلی اللہ علیہ وسلم اینا اسرع بک لحوقا قال اطولکن یدا فاخذوا قصبۃ یذرعونہا وکانت سودۃ اطولہن یدا فعلمنا
بعد انما کانت طول یدہا الصدقۃ وکانت اسرعنا لحوقا بہ زینب وکانت تحب الصدقۃ رواہ البخاری وفی روایۃ مسلم قالت قال رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم اسرعکن لحوقا بی اطولکن یدا قالت فکن یتطاولن ایتہن اطول یدا قالت فکانت اطولنا یدا زینب لانہا کانت تعمل بیدہا وتصدق روایت ہے عائشہ سے کہ
بعضے بیبیوں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نے کہا واسطے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی کونسی ہم میں جلدی ساتہ آپکے ملیگی الی ہی یعنی انتقال کے وفات کی کون ہم میں پہلی مریگی فرمایا جو لنبی ہو تم میں ہاتہہ سے یعنے جو
بہت دیتی ہی پہلی مریگی بعد میرے پس لی کہا بیچ لکڑی ناپتی تہیں اوس سے اور تہیں سودہ کہ بہت تہیں حضرت کے لنبی تہیں پس جانا ہمنے پیچہے اوسکی کہ مراد لنبا ہاتہہ سے صدقہ تہا اور تہیں جلد ملنی والیں ہم میں ساتہہ
حضرت کے زینب اور تہیں دوست رکہتی تہیں خیرات کو نقل کی یہہ بخاری نے اور مسلم کی روایت میں یہہ ہے کہا حضرت عائشہ نے کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جلد تم میں سے ملنی والی ساتہہ میرے جو لنبی ہو تم میں

الیک قال ان یرد اللہ الی بصری فابصر بہ الناس قال فمسحہ فرد اللہ الیہ بصرہ قال فای المال احب الیک قال الغنم فاعطی شاۃ
والدا فانتج ھذان وولد ھذا فکان لھذا واد من الابل ولھذا واد من البقر ولھذا واد من الغنم　اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا انہوں نے
سنا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ فرماتے تھے کہ تحقیق تین شخص تھے بنی اسرائیل میں سے ایک کوڑھی اور دوسرا گنجا اور تیسرا اندھا ارادہ کیا اللہ تعالیٰ نے یہ کہ آزماوے انکو کہ شکر نعمت کا کرتے ہیں یا نہیں پس بھیجا طرف انکی
ایک فرشتہ یعنی بصورت مسکین آدمی کے پس آیا وہ کوڑھی کے پاس پس کہا اوسنے کونسی چیز بہت پیاری ہے طرف تیری کہا کوڑھی نے رنگ اچھا اور پوست اچھا اور جاتی رہے مجھ سے یہ چیز کہ گھناتے ہیں مجھ سے لوگ یعنی کوڑھ جاتا رہے فرمایا حضرت نے
پس ہاتھ پھیرا فرشتے نے اوسکے بدن پر پس دور ہو گیا اوس سے گھن اوسکی یعنی کوڑھ اور دیا گیا رنگ اچھا اور پوست اچھا کہا فرشتے نے پس کونسا مال بہت محبوب ہے طرف تیری کہا اونٹ یا کہا گائے میں شک کیا اسحق نے کہ کوڑھی نے
کہا یا گنجے نے مگر یہ کہ کوڑھی یا گنجے نے کہا ایک نے ان دونوں میں سے اونٹ اور کہا دوسرے نے گائے یعنی شک فقط اسمیں ہے کہ اونٹ کس نے کہا اور گائے کس نے کہا فرمایا حضرت نے پس دیا گیا اونٹنیاں حاملہ پھر کہا فرشتے نے برکت دے اللہ تعالیٰ تیرے لئے ان میں فرمایا
حضرت نے پھر آیا فرشتہ گنجے کے پاس پس کہا کیا چیز بہت محبوب ہے طرف تیری کہا بال اچھے اور دور ہو جائے مجھ سے یہ چیز کہ گھن کرتے ہیں مجھ سے لوگ فرمایا حضرت نے پس ہاتھ پھیرا فرشتے نے اوسکے سر پر پس جاتا رہا اوس سے
گنج فرمایا حضرت نے اور دیا گیا بال اچھے کہا فرشتے نے کونسا مال بہت پیارا ہے طرف تیری کہا گائے پس دیا گیا گائے حاملہ کہا فرشتے نے برکت دے اللہ تجھکو اسمیں فرمایا حضرت نے پھر آیا فرشتہ اندھے کے پاس پس کہا
کونسی چیز بہت محبوب ہے طرف تیری کہا یہ کہ پھیر دیوے اللہ طرف میری بینائی میری پس دیکھوں میں ساتھ اوسکے لوگوں کو فرمایا حضرت نے پس ہاتھ پھیرا فرشتے نے پس پھیر دی اللہ نے اوسکو بینائی اوسکی کہا فرشتے نے پس کونسا مال
بہت پیارا ہے طرف تیری کہا بکریاں پس دیا گیا بکری جننے والی پس بچے دئے اون دونوں نے یعنی اونٹنی اور گائے نے اور بچہ دیا اس نے یعنی بکری نے پس ہو گئے لئے ایک کے جنگل اونٹوں کا اور گنجے کی لئے ایک جنگل گایوں کا
اور اندھے کے لئے ایک جنگل بکریوں کا قال ثم انہ اتی الابرص فی صورتہ وھیأتہ فقال رجل مسکین قد انقطعت بی الحبال فی سفری فلا بلاغ لی الیوم
الا باللہ ثم بک اسألک بالذی اعطاک اللون الحسن والجلد الحسن والمال بعیرا اتبلغ بہ فی سفری فقال الحقوق کثیرۃ فقال انہ کانی اعرفک
الم تکن ابرص یقذرک الناس فقیرا فاعطاک اللہ فقال انما ورثت ھذا المال کابرا عن کابر فقال ان کنت کاذبا فصیرک اللہ الی ما
کنت قال واتی الاقرع فی صورتہ فقال لہ مثل ما قال لھذا ورد علیہ مثل ما رد علی ھذا فقال ان کنت کاذبا فصیرک اللہ الی ما کنت قال واتی الاعمی فی صورتہ وھیأتہ فقال رجل
مسکین وابن سبیل انقطعت بی الحبال فی سفری فلا بلاغ لی الیوم الا باللہ ثم بک اسألک بالذی رد علیک بصرک شاۃ اتبلغ بھا فی سفری فقال قد کنت
اعمی فرد اللہ الی بصری فخذ　فرمایا پھر فرشتہ آیا کوڑھی کے پاس بیچ صورت اپنی کے اور ہیأت اپنی کے یعنی جس صورت ہیأت میں پہلی مرتبہ پاس آیا تھا اوسیطرح پھر آیا پس کہا اوس فرشتے نے کہ میں مسکین ہوں جاتا
رہا مجھ سے اسباب سفر میرے میں پس نہیں پہنچنا ہو سکتا مجھکو آج یعنی منزل مقصود کو مگر ساتھ عنایت اللہ کے پھر سبب تیرے مانگتا ہوں میں تجھ سے بواسطہ اوس ذات کے کہ دیا تجھکو رنگ اچھا اور جلد اچھی اور مال ایک اونٹ یعنی مانگتا
اونٹ کہ پہنچوں میں بسبب اوسکی بیچ سفر اپنے کی مقصود اپنے کو پس کہا کوڑھی نے حق بہت ہیں یعنی حقدار بہت ہیں تجھکو ایک اونٹ نہیں دے سکتا اوسنے یہ بات جھوٹ کہی اوسکے ٹالنے کی لئے پس کہا فرشتے نے تحقیق گویا کہ
میں پہچانتا ہوں تجھکو کیا نہ تھا تو کوڑھی کہ گھناتے تھے تجھ سے لوگ اور محتاج تھا پس دیا تجھکو اللہ نے صحت و مال پس کہا کوڑھی نے سوا اسکی نہیں کہ وارث گردانا گیا ہوں میں اس مال کا باپ دادا سے پس کہا اوس فرشتے نے اگر
ہے تو جھوٹا پس کر دے تجھکو اللہ طرف اوس حالت کے کہ تھا تو یعنی کوڑھی محتاج فرمایا حضرت نے آیا فرشتہ گنجے کے پاس بیچ صورۃ اپنی میں پس کہا اوسکو مانند اوسکے کہ کہا تھا کوڑھی کو اور جواب دیا گنجے نے جیسا جواب دیا
کوڑھی نے پھر کہا فرشتے نے اگر ہے تو جھوٹا پس کر دے تجھکو اللہ جیسا تھا تو فرمایا حضرت نے اور آیا فرشتہ اندھے کے پاس بیچ صورت اپنی اور شکل اپنی پہلی کے پھر کہا کہ میں مسکین ہوں اور مسافر ہوں جاتا رہا میرے پاس سے
اسباب بیچ سفر میرے کے پس نہیں پہنچنا ہو سکتا مجھے اب مگر ساتھ عنایت اللہ کے پھر بسبب تیرے مانگتا ہوں میں تجھ سے بواسطہ اوس ذات کے کہ دی تجھکو بینائی تیری بکری یعنی ایک بکری مانگتا ہوں کہ پہنچوں میں بسبب اوسکے
سفر اپنے میں پس کہا اندھے نے تحقیق تھا میں اندھا پھر پھیر دی اللہ نے طرف میرے بینائی میری پس لے جو چاہے تو اور چھوڑ جو چاہے پس قسم ہے اللہ کی نہیں تکلیف دونگا تجھکو آج واسطے پھیرنے اور لینے کے کسی چیز کو واسطے اللہ کے پھر کہا فرشتے
نے کہ تھام مال اپنا یعنی اپنے پاس رکھ کہ اسکی نہیں ہے آزمائش کی گئی تم یعنی امتحان کیا اللہ نے تمکو کہ آیا تمکو اپنا حال یاد رہتا ہے یا نہیں اور شکر کرتے ہو یا نہیں پس تحقیق رضا کی گئی تجھ سے اور غصہ کیا گیا اوپر دونوں ساتھیوں
تیرے کے یعنی کوڑھی اور گنجے سے اللہ ناخوش ہوا بسبب ناشکری و بخیلی نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف پھر بسبب تیرے اسطرح جائز ہے یہ کہنا اسلئے کہ عرض کرتا ہوں حاجت اپنی اللہ تعالیٰ سے پھر تجھ سے یہ درست نہیں کہ کہے عرض
کرتا ہوں حق اللہ اور تجھسے　وعن ام بجید قالت قلت یا رسول اللہ ان المسکین لیقف علی بابی حتی استحیی فلا اجد فی بیتی ما ادفع فی یدہ فقال لہا رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم ادفعی فی یدہ ولو ظلفا محرقا رواہ احمد وابو داود والترمذی وقال ھذا حدیث حسن صحیح　اور روایت ہے ام بجید سے کہا میں نے یا رسول اللہ تحقیق مسکین البتہ کھڑا ہوتا ہے میرے دروازے
پر یعنی اور مانگتا ہے مجھ سے یہاں تک کہ میں حیا کرتی ہوں پس نہیں پاتی میں اپنے گھر میں چیز کہ دوں میں اوسکے ہاتھ میں پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے دے اوسکے ہاتھ میں اگرچہ ہو کھر جلا ہوا نقل کی یہ احمد اور ابو داود
اور ترمذی نے اور کہا ترمذی نے یہ حدیث حسن صحیح ہے ف مقصود مبالغہ ہے دینے میں یعنی کچھ نہ کچھ دے سائل کو اگرچہ چیز حقیر ہو ع　وعن مولی لعثمان قال اھدی لام سلمۃ بضعۃ من

پھر پوچھا مجھسے حضرت نے حال اون کا کہ کیا ہوئیں وہ چھہ اشرفیاں یا سات کہا حضرت عائشہ نے نہیں یا ہیں میں نے تقسیم سے فرصت نہ پائی تحقیق باز رکھا مجھکو یعنی تمہاری بیماری نے پس منگوایا حضرت نے اون اشرفیوں کو
پھر رکہا انکو اپنی ہاتھہ میں پھر فرمایا کیا ہے گمان نبی خدا کا اگر ملاقات کرے اللہ عز وجل سے اور یہہ اشرفیاں ہوں پاس اوسکے نقل کی یہہ احمد نے **ف** یعنی ہونا انکا نبی کے پاس منافی ہے مقام نبوۃ کی ع **وعن**
ابي هريرة ان النبي صلى الله عليه وسلم دخل على بلال وعنده صبرة من تمر فقال ما هذا يا بلال قال شيء ادخرته لغد فقال اما تخشى ان ترى له غدا بخارا في نار
جهنم يوم القيمة انفق بلال ولا تخش من ذي العرش اقلالا اور روایت ہے ابی ہریرہ سے یہہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم داخل ہوئے بلال کے پاس اور نزدیک بلال کے ایک تودہ تہا کہجور کا پس فرمایا حضرت نے کیا ہے
یہہ ای بلال کہا ایک چیز ہے کہ ذخیرہ کیا میں نے اسکو کل کے لیے یعنی اپنی حاجت کی لیے کسی زمانہ آیندہ میں پس فرمایا کیا نہیں ڈرتا تو یہہ کہ دیکہی تو اسکی لیے کل کو بخار آگ دوزخ میں دن قیامت کے خرچ کر تو اے بلال اور نہ ڈر
رکہنے والے صاحب عرش سے فقر کا **ف** کل کو یعنی دن قیامت کے پس لفظ یوم القیمۃ تاکید ہے اسکی اور بخار یعنی اثر کہ پہونچیگا طرف تیرے پس یہہ کنایہ ہے قریب ہونے اوسکی سے دوزخ سے حاصل یہہ کہ اسکی سبب قریب دوزخ کے ہوگا اور آخر
حدیث کا حاصل یہہ ہے کہ خرچ کر اور محتاجگی سے نہ ڈر کہ جس قادر نے عرش عظیم کو پیدا کیا ہے روزی پہنچاویگا اور حضرت نے یہہ حکم فرمایا بلال کو واسطے حاصل کرنے مقام کمال یعنی توکل اور اعتماد حق پر حال یہہ کہ واسطے اہل و عیال
کے ذخیرہ کرنا قوت برس دن کا عیال کے لیے ہے ع **وعنه** قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم السخاء شجرة في الجنة فمن كان سخيا اخذ بغصن منها فلم يتركه
الغصن حتى يدخله الجنة والشح شجرة في النار فمن كان شحيحا اخذ بغصن منها فلم يتركه الغصن حتى يدخله النار رواهما البيهقي في شعب الايمان اور روایت ہے ابی ہریرہ
سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ سخاوت درخت ہے بہشت میں پس جو شخص ہوگا سخی پکڑیگا ٹہنی اوسمین سے پس نہیں چہوڑیگی اوسکو ٹہنی یہانتک کہ داخل کریگی اوسکو بہشت میں یعنی اگرچہ آخر الامر ہو اور
بخیلی درخت ہے دوزخ میں پس جو شخص کہ ہو بخیل پکڑیگا ٹہنی کو اوسمین سے پس نہ چہوڑیگی اوسکو ٹہنی یہانتک کہ داخل کریگی اوسکو دوزخ میں نقل کیں یہہ دونوں حدیثیں بیہقی نے شعب الایمان میں **ف** درخت
یعنی سخاوت مانند درخت کے ہے مشابہت دی اوسکو درخت کے ساتھ اسلیے کہ جیسے درخت بڑا ہوتا ہے اور ٹہنیاں بہت ہوتی ہیں ایسے ہی سخاوت بہی ایک چیز بڑی ہے اور قسمیں اوسکی بہت ہیں اور پکڑیگا ٹہنی یعنی ایک
قسم قسموں سخاوت کے سے ع **وعن علي** قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم بادروا بالصدقة فان البلاء لا يتخطاها رواه رزين اور روایت ہے حضرت علی
سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جلدی کرو ساتھ صدقہ دینے کی یعنی موت یا بیماری سے پہلے اسلیے کہ تحقیق بلا نہیں پہلانگتی صدقہ سے یعنی صدقہ دینے سے بلا دفع ہوتی ہے نقل کی یہہ رزین نے **باب**

## فضل الصدقة

یہہ باب ہے بیچ بیان فضیلت صدقہ کی **ف** صدقہ وہ مال کہ کہتے ہیں کہ نکالے اوسکو آدمی بیچ راہ اللہ تعالی کی رضامندی اور قرب حاصل کرنے کی لیے خواہ واجب ہو
خواہ نفل ہے ع

## الفصل الاول

فصل پہلی ہے **عن ابي هريرة** قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من تصدق بعدل تمرة من كسب طيب ولا يقبل الله الا الطيب فان الله
يتقبلها بيمينه ثم يربيها لصاحبها كما يربي احدكم فلوه حتى تكون مثل الجبل متفق عليه روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو
شخص کہ خیرات کرے برابر کہجور کی یعنی برابر صورت میں یا قیمت میں کمائی حلال سے اور نہیں قبول کرتا اللہ مگر حلال کو پس تحقیق اللہ قبول کرتا ہے اوسکو ساتھ داہنے ہاتھ اپنے کی پہر پالتا ہے اوسکو واسطے
خیرات والے کی جیسا کہ پالتا ہے ایک تمہارا بچہیرے اپنے کو یہانتک کہ ہوتا ہے صدقہ یا ثواب اوسکا مانند پہاڑ کی نقل کی یہہ بخاری و مسلم نے **ف** کسب کے معنے ہیں جمع کرنا اور یہاں کسب طیب سے
مراد وہ مال کہ جمع کیا ہو اوسکو وجہ حلال سے یعنی بوجہ شرعی کچہہ صنعت سے یا تجارت کی یا زراعت سے یا ارث میں ہاتہہ لگا یا ہبہ کیا کسی نے اور نہیں قبول کرتا اللہ مگر حلال اسمیں اشارہ ہے طرف اسکی کہ غیر حلال نہیں
قبول ہوتا اور حلال اچہی جا صرف ہوتا چنانچہ شیخ علی متقی عارف باللہ نے نقل کی کہ ایک شخص صالحین میں سے کماتا تہا اور لیدیتا تہا تہائی اور تہائی اپنی خرچ میں لاتا اور تہائی خرچ کرتا کمائی کی جگہ
میں پس آیا اونکی پاس ایک دنیادار اور کہا ای شیخ چاہتا ہوں میں یہہ کہ کچہہ دوں میں پس نہیں لیتا مجہکو مستحق کہا اوسنے حاصل کر مال حلال پہر دے تو دیکہہ کو پہونچیگا مستحق کو پس مبالغہ کیا اوسنے سوال میں شیخ نے کہا
نکل جب چلے تو اوس شخص سے کہ رحم کرے اوسپر دل تیرا دے اوسکو پس نکلا وہ دیکہا ایک اندہا بوڑہا دیا اوسکو پہر دوسرے دن وہ پہر گذرا اوس اندہے کے پاس وہ کہتا تہا ایک شخص سے کہ پاس اوسکی تہا یہہ کہ گذرا مجپر ایک شخص کل اور دیا
مجہکو اتنا مال پس خوش ہوئے ہم اوس سے اور صرف کیا میں نے اوسکو شراب خواری میں فلانی بدکاری کی ساتہہ یہہ سنکر آیا وہ غنی شیخ پاس اور بیان کیا یہہ قصہ پہر دیا اوسکو شیخ نے ایک درم اپنی کمائی کی اور کہا اوسکو کہ جب نکلے تو گہر سے اپنے
اول جسپر تیری نظر پڑے دے اوسکو یہہ درم پس نکلا وہ دیکہا ایک [illegible] کہ ظاہر اوسکی غنی معلوم ہوتا تہا پس [illegible] اوسکی دینے سے لیکن بموجب حکم شیخ کی ناچار اوسکو دیدیا پس لیکر چلا وہ [illegible] ہم اپنی راہ سے
چلا اوسکی غنی دینے والا یہانتک کہ دیکہا اوسکو کہ داخل ہوا ایک کہنڈر میں اور نکلا دوسری راہ سے اور چلا طرف شہر کے پہر داخل ہوا وہ غنی پیچہے اوسکی اوس کہنڈر میں پس نہ دیکہا اوسمین مگر کبوتر مرا ہوا پہر پیچہے چلا اوسکی غنی
اور قسم دی اوسکو کہ خبر دے مجکو اپنی حال کی پس ذکر کیا اوسنے یہہ کہ میرے ساتہہ لڑکے چہوٹے اور تہے وہ نہایت بہوک میں مضطرب ہے اور نکلا میں سرگردان پہر دیکہا میں نے یہہ کبوتر مرا ہوا لیلیا میں نے اوسکو اونکی لیے
جب ملا مجہے یہہ فتوح ہاتہہ لگی تو پہینک دیا کبوتر جہانسے لیا تہا پس سمجہا غنی نے کلام شیخ کا کہ وہ حلال اچہی جگہ خرچ ہوتا ہے اور حرام بری جگہ اور قبول کرتا ہے اوسکو ساتہہ داہنے ہاتہہ کی یعنی خوب قبول کرتا ہے اور راضی ہوتا ہے
اوس سے اوسکو داہنے ہاتہہ میں لینا اسلیے کہا کہ عادۃ یہی ہے کہ پسندیدہ چیز کو آدمی داہنے ہاتہہ میں لیتا اور پالتا ہے یعنی بڑہاتا جاتا اوسکو تا کہ بہاری ہو میزان اعمال میں ہے ع **وعنه** قال قال رسول الله

صلی اللہ علیہ وسلم ما نقصت صدقة من مال وما زاد اللہ عبدا بعفو الا عزا وما تواضع احد للہ الا رفعه اللہ رواہ مسلم اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا
صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں کم کرتا صدقہ دینا مال کو اور نہیں زیادہ کرتا اللہ بندہ کو بسبب معاف کرنے کے تقصیر کسی کی مگر عزت اور نہیں تواضع کرتا کوئی واسطے خدا کی مگر بلند کرتا ہے مرتبہ اوسکا اللہ نقل کی یہہ مسلم نے ف
یعنے اگرچہ ظاہر میں صدقہ دینا سبب نقصان مال کا ہے لیکن حقیقت میں سبب زیادتی مال کا ہے کہ برکت زیادہ ہوتی ہے اور آخرت میں درجے بلند ہوتے ہیں اور ثواب ملتا ہے یہہ کہ دنیا میں ہے بدلا اوسکا ملتا ہے اور جو کوئی قصور کسیکا بخش دیتا
ہے باوجود قدرت رکھنے کی بدلا لینی پر اوسکی اللہ تعالی عزت زیادہ کرتا ہے دنیا اور آخرت میں ایک بزرگ سے منقول ہے کہ کوئی انتقام برابر عفو کی نہیں اور جو کوئی تواضع یعنی عاجزی کرتا ہے واسطے اللہ کی امید قرب الہی نہ واسطے غرض
کی تو اوسکی اللہ تعالی قدر بلند کرتا ہے دنیا و آخرة میں ح ع وعنه قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من انفق زوجين من شيء من الاشياء في سبيل اللہ
دعي من ابواب الجنة وللجنة ابواب فمن كان من اهل الصلوة دعي من باب الصلوة ومن كان من اهل الجهاد دعي من باب الجهاد ومن كان من اهل الصدقة دعي من
باب الصدقة ومن كان من اهل الصيام دعي من باب الريان فقال ابو بكر ما على من دعي من تلك الابواب من ضرورة فهل يدعى احد من تلك الابواب كلها قال نعم وارجو ان تكون
منهم متفق عليه اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جو کوئی خرچ کرے دو دو چیز کو چیزوں میں سے اللہ کی راہ میں یعنی اوسکی خوشی کی جگہہ تو بلایا جاویگا دروازوں بہشت کی سے اور بہشت
کی ہیں کتنے دروازے یعنی آٹھہ پس جو ہو گا اہل نماز سے یعنی بہت نفل پڑھتا ہو یا اچھی طرح نماز پڑھتا ہو بلایا جاویگا دروازہ نماز سے یعنی جو خاص اہل نماز کے لیے ہے کھلا جاویگا کہ اسی سے داخل ہو اور جو ہو دروازہ جہاد
جو کوئی ہو اہل جہاد سے یعنی جہاد بہت کیا ہو بلایا جاویگا دروازہ جہاد سے اور جو ہو گا اہل صدقہ سے یعنی بہت دیتا ہو گا بلایا جاویگا دروازہ صدقہ سے اور جو کہ ہو اہل روزہ سے یعنی روزہ بہت رکھتا
ہو بلایا جاویگا دروازہ ریان سے یعنی باب الصیام کا نام اوسکا ریان ہے پس کہا ابوبکر صدیق رض نے کہ نہیں ضرر اوس شخص پر کہ بلایا جاوے ایک دروازہ سے ان دروازوں میں سے پس کیا بلایا جاوے سب دروازوں سے یعنی
کچھہ ضرورت تو ہی نہیں کوئی سب دروازوں سے بلایا جاوے اگر ایک ہی دروازہ سے بلایا جاویگا مراد کہ داخل ہونا بہشت میں حاصل ہے لیکن جو دل چاہتی ہے پوچھتا ہوں کہ کیا بلایا جاویگا کوئی ان سب دروازوں سے
ہی فرمایا کہ ہاں اور امید رکھتا ہوں کہ تم ہو دیگا تو اون میں سے نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے ف دو دو چیز یعنی مثلا دو درہم یا دو روپئے یا دو غلام یا دو گھوڑے یا دو کپڑے وغیرہ اور بلایا جاویگا دروازوں بہشت کے سے
یعنے بلاوینگے داروغہ جنت کی سب دروازوں سی اس سے معلوم ہوا کہ یہہ ایک عمل ہر اول اعمال کی ہے جنکی سبب سے مستحق داخل ہونیکا سب دروازوں میں ہوتا ہے اور ریان معنے میں سیراب کیا گیا ہے وہ دروازہ اسلیے
کہ بلایا جاتا ہے روزہ دار اوسمیں سے شراب طہور پہلے پینے کی درمیان جنت میں تا کہ جاتی رہے پیاس روزہ جو یہاں پیاسا رہا تہا اوسکی عوض اس دروازہ سے داخل ہو گا سیراب ہو کر اور ایک روایت میں آیا ہے کہ فرمایا رسول خدا
صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جنت کا ایک دروازہ ہے کہ کہا جاتا ہے اوسکو باب الضحے پس جب ہو گا دن قیامت کا پکاریگا پکارنیوالا یعنی فرشتہ کہ کہاں ہیں وہ لوگ کہ مداومت کرتی تہی نماز ضحے پر یعنی اشراق یا چاشت پر
یہہ دروازہ تمہارا ہے پس داخل ہو اوسمیں ساتھہ رحمت خدا کی اور ایک حدیث میں آیا ہے کہ باب التوبہ کہ توبہ کرنیوالے اوسمیں سے داخل ہونگے اور ایک دروازہ ہے کہ غصہ پینے والے اور عفو کرنیوالے گناہ لوگوں کی اوسمیں سے داخل ہونگے اور ایک
دروازہ ہے کہ راضی برضا ہونیوالے اوسمیں سے داخل ہونگے اور لفظ … علی کی اوپر کا جملہ ہے سوال کے یعنی فہل یدعی آخر تک اور ہووے گا تو اونمیں سے یعنے اسلیے کہ حضرت ابوبکر رضی میں سب باتیں پائی جاتی تہیں ح ع وعنه
قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من اصبح منكم اليوم صائما قال ابو بكر انا قال فمن تبع منكم اليوم جنازة قال ابو بكر انا قال فمن اطعم منكم اليوم
مسكينا قال ابو بكر انا قال فمن عاد منكم اليوم مريضا قال ابو بكر انا فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما اجتمعن في امرئ الا دخل الجنة رواہ مسلم اور روایت ہے ابی ہریرہ سے
کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کون شخص ہے تم میں سے آج کی دن روزہ رکہی کہا ابوبکر صدیق نے کہ میں ہوں روزہ دار فرمایا کون ہے تم میں کہ گیا ہے آج کی دن ساتہہ جنازہ کی کہا ابوبکر نے کہ میں ہوں فرمایا کون کہ کھلایا ہو تم
میں سے آج کی دن مسکین کو کہا ابوبکر نے کہ میں ہوں فرمایا کون ہے تم میں سے کہ عیادہ کی بیمار کی آج کی دن کہا ابوبکر نے کہ میں ہوں پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں جمع ہوتیں یہہ چیزیں کسی شخص میں مگر کہ داخل ہو گا
بہشت میں نقل کی یہہ مسلم نے ف نہیں جمع ہوتیں یہہ چیزیں ایک میں مگر کہ داخل ہو گا بہشت میں یعنی بلا حساب اور ایمان ہے کافی ہی مطلق داخل ہونیکی لیے معنی یہہ ہیں کہ داخل ہو گا جنت میں جس دروازہ سے چاہیگا
اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ منع نہیں ہے انا کہنا اور بیان کرنا اپنی فضیلت کا بطور خبر دینی کی اپنی حال کی اور بقصد طلب کرنے سوال کی اور بعضی صوفیہ نے جو منع کیا ہے اسکو کہ نفیس کو چاہیے کہ انا زبان پر نہ لاوے تو مراد
اونکی یہہ ہے کہ بقصد تکبر اور دعوے ہستی اور انانیت کی نہ کہی جیسی ابلیس نے کہا انا خیر منه ح ع وعنه قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم يا نساء المسلمات لا تحقرن جارة لجارتها
ولو فرسن شاة متفق عليه اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اے عورتوں مسلمان نہ حقیر جانے ہمسائی یعنی تحفہ بہیجنے کو یا تصدق کرنیکو واسطے ہمسائی اپنی کے اگرچہ ہو
کہر بکری کا نقل کی یہہ بخاری اور مسلم نے ف یعنے نہ باز رہو تم میں تحفہ بہیجنے یا کسی چیز ہمسایہ کو حقیر جانکر اور بہیجو کہ موجود ہو اور میسر ہو جو ہو سکی بہیجے اگرچہ تہوڑی چیز ہو اور بعضوں نے کہا کہ یہہ خطاب اوس عورت
کو ہے جسکو تحفہ بہیجے پس معنے یہہ ہونگے کہ حقیر نہ جانے کوئی تم میں سے اپنی ہمسائی کی تحفہ کو بلکہ قبول کرے اگرچہ تہوڑا ہو اور اگرچہ کہر ہو بکری کا یہہ قلیل بہیجنا اور بہیجانیکا اور تصدق کا نہیں ہے اسکو مبالغہ ذکر فرمایا مراد اسکا یہہ ہے
کہ اگرچہ تہوڑی اور حقیر چیز ہو اور خاص خطاب عورتوں کو اسلیے کیا کہ انکی مزاج میں غصہ اور بہیر ساتہہ وغیرہ کا بہت ہوتا ہے ح ع وعن جابر وحذيفة قالا قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم كل

معروف صدقة متفق عليه اور روایت ہے جابر اور حذیفہ سے کہا دونوں نے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر نیکی ہی صدقہ ہے نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف یعنے جو کام نیکی کی ہو خواہ کہنی
کی خواہ کرنی کی وہ بھی موافق مرضی کے ہے اور اسکا ثواب ایسا ہے جیسا بسبب صدقہ کا ع وعن ابی ذر قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا تحقرن من المعروف شیئا ولو ان تلقی
اخاک بوجه طلق رواه مسلم اور روایت ہے ابی ذر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ حقیر جان تو نیکی میں سے کسی چیز کو اگرچہ ملاقات کرے تو اپنے بھائی سے ساتھ چہرہ خوش کے نقل کی یہ مسلم نے ف کشادہ پیشانی جو کوئی
ایسے ملتا ہے تو وہ خوش ہوتا ہے اور مسلمان کا دل خوش کرنا بلاشبہ اچھا ہے ع وعن ابی موسى الاشعرى قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم على كل مسلم صدقة قالوا فان لم يجد
قال فليعمل بيديه فينفع نفسه ويتصدق قالوا فان لم يستطع او لم يفعل قال فيعين ذا الحاجة الملهوف قالوا فان لم يفعله قال فيأمر بالخير
قالوا فان لم يفعل قال فيمسك عن الشر فانه له صدقة متفق عليه اور روایت ہے ابی موسی اشعری سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر مسلمان پر صدقہ لازم ہے یعنے بطریق شکر نعمت الہی
کی کہا صحابہ نے اگر نہ پاوے اسقدر کہ تصدق کرے فرمایا پس چاہیے کہ کماوے مال دونوں ہاتھوں اپنے سے پس نفع پہنچاوے اپنی ذات کو اور خیرات کرے کہا صحابہ نے اگر نہ طاقت رکھے یا کہ نہ کرسکے فرمایا پس مدد کرے یعنے مال سے
حاجتمند غمگین کی خواہ اور کی عرض کیا صحابہ نے اگر نہ کرسکے یہ بھی فرمایا امر کرے ساتھ بھلائی کی عرض کیا صحابہ نے اگر یہ بھی نہ کرسکے فرمایا باز رکھے یعنی اپنی تئیں بدی سے اور برائی نہ پہنچاوے لوگوں کو پس تحقیق ایسے کے لیے صدقہ یعنی
اسکے لیے ثواب صدقہ کا ہوتا ہے نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف برائی نہ پہنچاوے یعنی زبان سے یا ہاتھ وغیرہ سے کسی کو ایذا نہ دے اور یہی مضمون ہے کسی نے اسمیں کہا ہے مصرع مرا بخیر تو امید نیست بد مرسان ع وعن ابی هريرة قال قال
رسول الله صلى الله عليه وسلم كل سلامى من الناس عليه صدقة كل يوم تطلع فيه الشمس يعدل بين الاثنين صدقة ويعين الرجل على دابته فيحمل عليها او يرفع
عليها متاعه صدقة والكلمة الطيبة صدقة وكل خطوة يخطوها الى الصلوة صدقة ويميط الاذى عن الطريق صدقة متفق عليه اور روایت ہے ابی ہریرہ سے
کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو جوڑ ہیں آدمی کی بدن میں اوپر ہر ایک کے ہے صدقہ ہر روز کہ نکلتا ہے اسمیں آفتاب عدل کرنا درمیان دو شخصوں کے صدقہ ہے اور مدد کرنی آدمی کی اوپر جانور اسکے
کے سوار کردے اوسپر یا لادوے اوسپر اسباب اوسکا صدقہ ہے اور بات اچھی صدقہ ہے اور ہر قدم کہ رکھتا ہے اوسکو طرف نماز کی صدقہ ہے دور کرنا موذی چیز کا راہ سے صدقہ ہے نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف لازم ہے اوپر ہر یعنی
جوڑ کی میں جو آدمی میں ہیں حکمتیں اور نعمتیں بڑی بڑی ہیں اونکی شکرانہ میں صدقہ لازم ہے آدمی پر ہر روز بعد اوسکے بیان کیا کہ صدقہ یہی نہیں ہے کہ مال اپنا دے بلکہ یہ چیزیں کہ مذکور ہوئیں صدقہ میں اور بات اچھی یعنی جس سے ثواب حاصل ہو یا سائل
وغیرہ سے کلام نرم کرنا اور ہر قدم کہ رکھتا ہے طرف نماز کی صدقہ ہے اور اسی حکم میں ہے جانا طواف کے لیے اور عیادت کے لیے اور جنازہ کے لیے اور طلب علم کے لیے اور مانند اسکے لیے اور موذی چیز مانند کانٹے اور ہڈی اور نجاست وغیرہ کی ہے ع
وعن عائشة قالت قال رسول الله صلى الله عليه وسلم خلق كل انسان من بني آدم على ستين وثلثمائة مفصل فمن كبر الله وحمد الله وهلل الله وسبح
الله واستغفر الله وعزل حجرا عن طريق الناس او شوكة او عظما او امر بمعروف او نهى عن منكر عدد تلك الستين والثلثمائة فانه يمشي يومئذ وقد زحزح نفسه
عن النار رواه مسلم اور روایت ہے حضرت عائشہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے پیدا کیا گیا ہر آدمی بنی آدم میں سے اوپر تین سو ساٹھ جوڑوں کے پس جو کوئی اللہ اکبر کہے اور حمد کرے اللہ کی اور لا الہ الا اللہ اور سبحان اللہ
کہے اور استغفار کرے اللہ سے اور دور کرے پتھر لوگوں کی راہ سے یا دور کرے کانٹا یا ہڈی یا حکم کرے ساتھ نیک چیز کے یا منع کرے بری چیز سے یعنی کرے یہ اقوال و افعال یا بعض موافق گنتی اون تین سو ساٹھ جوڑوں کی پس
تحقیق وہ چلتا ہے اوس دن اس حالت میں کہ دور کیا ہے اپنی جان کو آگ سے نقل کی یہ مسلم نے ف لفظ اوس دن میں اشارہ ہے طرف اسکی کہ یہ کام ہر روز کرنا کفارہ گناہوں کا ہوگا ع وعن ابی ذر قال قال
رسول الله صلى الله عليه وسلم ان بكل تسبيحة صدقة وكل تكبيرة صدقة وكل تحميدة صدقة وكل تهليلة صدقة وامر بالمعروف صدقة
ونهي عن المنكر صدقة وفي بضع احدكم صدقة قالوا يا رسول الله أيأتي احدنا شهوته ويكون له فيها اجر قال ارأيتم لو وضعها في حرام أكان عليه فيها وزر فكذلك
اذا وضعها في الحلال كان له فيها اجر رواه مسلم اور روایت ہے ابی ذر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ہر تسبیح یعنی سبحان اللہ کہنا صدقہ ہے اور ہر تکبیر یعنی اللہ اکبر کہنا صدقہ ہے اور ہر تحمید یعنی الحمد للہ کہنا صدقہ
ہے اور ہر تہلیل یعنی لا الہ الا اللہ کہنا صدقہ ہے اور حکم کرنا ساتھ نیک بات کے صدقہ ہے اور منع کرنا بری بات سے صدقہ ہے اور بیچ صحبت کرنے ایک تمہارا کی بی بی اپنی سے یا لونڈی اپنی سے صدقہ ہے عرض کیا صحابہ نے یا رسول اللہ
دفع کرے ایک ہمارا اپنی شہوت کو ہووے اوسکو اوسمیں ثواب فرمایا خبردو مجھ کو اگر دفع کرتا شہوت کو حرام میں آیا ہوتا اوسپر اوسمیں گناہ پس اسیطرح سے جس وقت کہ دفع کریگا اوسکو حلال میں ہوگا اوسکے لیے اوسمیں ثواب نقل کی یہ مسلم نے
ف یعنے جیسے دینی امور میں ثواب ہے تیسا ہی تسبیحات وغیرہ کی پڑھنی اور دنیوی ایسا ہی صحبت کرنی بی بی سے اگرچہ بذاتہ عبادت و صدقہ نہیں لیکن اسلئے کہ اسمیں ادا کرنا حق بی بی کا ہے اور نفس حرام کی طرف
مائل ہوتا ہے اور شیطان بھی رغبت دلاتا ہے اوسکی اور باوجود اسکی اپنی کو بچا کر رجوع حلال کیطرف کرتا ہے بموجب حکم الہی کے ثواب پاتا ہے صدقہ کا سا ع وعن ابی هريرة قال قال رسول الله صلى الله
عليه وسلم نعم الصدقة اللقحة الصفي منحة والشاة الصفي منحة تغدو باناء وتروح باخر متفق عليه اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا
صلی اللہ علیہ وسلم نے اچھا صدقہ ہے اونٹنی بہت دودھ والی عاریت دینی اور اچھی دودھ دینی کی اور اچھا صدقہ ہے بکری بہت دودھ والی عاریت دینی صبحکو دیتی ہے باسن بھر کر دودھ اور شام کو دیتی ہے

باس پھر کر دو دودھ نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف عرب میں یہ معمول ہے کہ جسکو اللہ تعالیٰ نے توفیق دی ہے اونٹنی یا بکری دودھ کی محتاج کو عاریۃً دیتا ہے تا وہ حاجت والا اپنی کری اور بعد حاجت
روانی کی والا کو پھیر دیتا ہے اسکی حضرت نے تعریف فرمائی کہ خوب صدقہ ہے یہ وعن انس قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ما من مسلم يغرس غرسا او يزرع زرعا فيأكل منه طير او انسان
او بهيمة الا كانت له صدقة متفق عليه وفي رواية لمسلم عن جابر وما سرق منه له صدقة اور روایت ہے انس سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم
نہیں کوئی مسلمان کہ لگاوے کوئی درخت یا بووے کوئی کھیتی پھر کھاوے اس سے آدمی یا پرندہ یا چارپایہ لیکن اگرچہ بغیر اختیار مالک کے کھا لیں مگر ہوتا ہے اوسکی لیے صدقہ نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے اور ایک روایت مسلم کی میں جابر سے یہی ہے اور جو
کچھ چورایا جاتا ہے اوس سے اوسکی لیے صدقہ ہے ف یعنے بدیں کا سا ثواب پاتا ہے اوسکا حاصل یہ ہے کہ سبب کیا جاوے مال مسلمان کا حاصل ہوتا ہے اوسکو ثواب اسمیں تسلی ہے اوسکی لیے صبر کرے نقصان مال
پر کہ بہت ثواب پاتا ہے ۱۲ ع ف اگر کوئی کہے ثواب اعمال کا موقوف نیت پر ہے اور یہاں نیت نہیں جواب یہ ہے کہ منظور اصلی کھیتی میں جو نفع حیوان و انسان کی ہے مطلق ہے کسی فرد کی ہو خواہ حیوان انسان کسی سے تعلق ہو
نیت اجمالی ساتھ اس فرد کی ہے اور نیت اجمالی کافی ہے ثواب کے ہونے میں واللہ اعلم بالصواب مولانا عبد العزیز وعن ابی هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم غفر لامرأة مومسة مرت
بكلب على رأس ركي يلهث كاد يقتله العطش فنزعت خفها فأوثقته بخمارها فنزعت له من الماء فغفر لها بذلك قيل إن لنا في البهائم
أجرا قال في كل ذات كبد رطبة أجر متفق عليه اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے بخشش کی گئی واسطے ایک عورت بدکار کی کہ گذری ایک کتے پر کہ تھا نزدیک کنوئیں کے نکالے
تھا زبان اپنی مارے پیاس کے قریب تھا کہ ہلاک کرے اوسکو پیاس پس اوتارا اوس عورت نے موزہ اپنا اور باندھا اوسکو ساتھ اوڑھنی اپنی کے پھر نکالا اوسکی لیے پانی پس بخشش کی گئی واسطے اوسکی سبب اس کام کے کہا گیا یعنی صحابہ
نے عرض کی کیا تحقیق ہمارے لیے بیچ احسان کرنے کی چارپایوں کے ثواب ہے فرمایا بیچ احسان کرنے ہر صاحب جگر تر یعنی جاندار پر ثواب ہے نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف کہا مظہر نے کہ ہر جانور کی کھلانے اور پلانے میں
ثواب ہوتا ہے سوا موذیات کی کہ جنکی لیے حکم مارنے کا ہے یعنی سانپ بچھو وغیرہ اور اسمیں دلیل ہے کہ کبھی کبیرہ گناہ بغیر توبہ کی بھی اللہ تعالیٰ بخش دیتا ہے یہی مذہب ہے اہل سنت کا ۱۲ ع وعن ابن عمر وابی هريرة
قالا قال رسول الله صلى الله عليه وسلم عذبت امرأة في هرة امسكتها حتى ماتت من الجوع فلم تكن تطعمها ولا ترسلها فتأكل من خشاش الارض
متفق عليه اور روایت ہے ابن عمر اور ابی ہریرہ سے کہا دونوں نے فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ عذاب کی گئی ایک عورت سبب بلی کی باندھ رکھا تھا اوسکو یہانتک کہ مرگئی مارے بھوک کی پس نہ تھی وہ عورت کہ کھلاوے اور
بلی کو اور نہ چھوڑتی تھی بلی کو کہ کھاوے جانوران زمین کی یعنی چوہے وغیرہ نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ف یہ صغیرہ گناہ ہے اور جائز ہے عذاب ہونا صغیرہ پر جیسا کہ کوئی عقائد میں ہے ۱۲ ع وعن ابی هريرة قال قال رسول
الله صلى الله عليه وسلم مر رجل بغصن شجرة على ظهر طريق فقال لأنحين هذا عن طريق المسلمين لا يؤذيهم فأدخل الجنة متفق عليه اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا
رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے گذرا ایک شخص ٹہنی درخت کی پر کہ تھی اوپر راہ کی پس کہا البتہ دور کروں گا میں اس ٹہنی کو مسلمانوں کی راہ سے تا نہ ایذا دے ان کو پس داخل کیا گیا بہشت میں نقل کی یہ بخاری اور
مسلم نے ف یعنے اوسکو دور کرنیکا ارادہ کیا اور پھر دور کیا اوسکو پس داخل ہوا بہشت میں یا نیت عظمت اسکی داخل ہوا ۱۲ ع وعنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لقد رأيت رجلا يتقلب في الجنة
في شجرة قطعها من ظهر الطريق كانت تؤذي الناس رواه مسلم اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تحقیق دیکھا میں نے ایک شخص کو پھرتا اور سیر کرتا تھا بہشت میں سبب ایک درخت کے کہ
کاٹا تھا اوسکو اوپر سے راہ کی درخت ایذا دیتا آدمیوں کو نقل کی یہ مسلم نے وعن ابي برزة قال قلت يا نبي الله علمني شيئا انتفع به قال اعزل الاذى عن طريق المسلمين رواه مسلم
اور روایت ہے ابی برزہ سے کہا کہا میں نے اے نبی خدا کے سکھلاؤ مجھکو ایک چیز کہ نفع پکڑوں میں ساتھ اسکی فرمایا ایک طرف کیا کر موذی چیز کو راہ مسلمانوں کی سے نقل کی یہ مسلم نے وسنذكر حديث عدي بن
حاتم اتقوا النار في باب علامات النبوة ان شاء الله تعالى اور ذکر کرینگے ہم حدیث عدی بن حاتم کی کہ شروع اسکا یہ ہے اتقوا النار بیچ باب علامات نبوت کی اگر چاہا اللہ تعالیٰ نے

## الفصل الثاني

عن عبد الله بن سلام قال لما قدم النبي صلى الله عليه وسلم المدينة جئت فلما تبينت وجهه عرفت ان وجهه ليس بوجه كذاب فكان اول ما قال يا ايها الناس
افشوا السلام واطعموا الطعام وصلوا الارحام وصلوا بالليل والناس نيام تدخلوا الجنة بسلام رواه الترمذي وابن ماجة والدارمي
روایت ہے عبد اللہ بن سلام سے کہا جبکہ آئے نبی صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ میں حاضر ہوا میں پس جبکہ دیکھا میں نے چہرہ حضرت کا معلوم کیا میں نے یہ چہرہ حضرت کا نہیں چہرہ جھوٹے کا پس تھا اول کلام یہ فرمایا آپ نے اے لوگو فاش کرو
سلام کو یعنی پکار کر کہو اس طرح کہ سب سنیں السلام علیکم ہر ایک کو خواہ آشنا ہو خواہ بیگانہ اور کھلاؤ کھانا یعنی بھوکوں کو اور سلوک کرو ناتے داروں سے اور پڑھو نماز رات کو اس حالت میں کہ لوگ سوتے ہوں یعنی تہجد داخل ہو
بہشت میں ساتھ سلامتی کے یعنے عذاب سے نقل کی یہ ترمذی اور ابن ماجہ اور دارمی نے وعن عبد الله بن عمرو قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اعبدوا الرحمن واطعموا الطعام وافشوا
السلام تدخلوا الجنة بسلام رواه الترمذي وابن ماجة اور روایت ہے عبد اللہ بن عمرو سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے بندگی کرو رحمان کی اور کھلاؤ طعام اور فاش کرو سلام داخل ہو گے بہشت میں ساتھ سلامتی کے
نقل کی یہ ترمذی و ابن ماجہ نے وعن انس قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ان الصدقة لتطفئ غضب الرب وتدفع ميتة السوء رواه الترمذي اور روایت ہے انس سے کہا فرمایا رسول

